اُدْعُ اِلٰی سَبِیْلِ رَبِّکَ بِالْحِکْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ

اپنے پروردگار کی طرف حکمت اور پسندیدہ نصیحت کے ساتھ بلا۔

# نصیحت فرزند جامع نامہ پیام

الملقب بہ

# موعظہ حسنہ

سنہ ۱۹۱۹ء

یعنی

مجموعہ مکتوبات جناب شمس العلماء مولوی حافظ محمد نذیر احمد خاں صاحب مرحوم ایل ایل ڈی ڈی او ایل سابق ڈپٹی کلکٹر و ممبر
بورڈ اف رونیو حیدرآباد دکن سرکار عالی نظام

جس کو

مولوی سید محمد عبدالغفور صاحب شہباز مرحوم پروفیسر اورنگ آباد کالج و ڈائرکٹر تعلیمات
ریاست بھوپال نے حسب اجازت مولوی بشیر الدین احمد صاحب مرتب فرمایا

چوتھی بار

سنہ ۱۳۳۷ھ

تنقیح

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ طبع ثانی

مولوی [illegible] کی [illegible] کتابوں کی [illegible] ہے کہ ادھر نہیں ادھر چھپیں ادھر چھپیں ادھر بکیں اسی [illegible] میں [illegible] مرحوم کے پہلے اڈیشن میں کتابت کی غلطیاں خطوں کی بے ترتیبی اور [illegible] کی نقص رہ گئے اس دوسرے اڈیشن کے وقت میں نے دل میں ٹھان لیا تھا کہ [illegible] ہو تو ہو مگر جیسی کتاب کیا [illegible] کیا مضامین کے اعتبار سے عمدہ ہے اور جیسی لوگ اسکی قدر کرتے ہیں اُسی مناسبت سے ترتیب اور تکمیل اور کتابت اور تصحیح اور چھاپہ بھی عمدہ ہوں میرے نزدیک یہ دوسرا اڈیشن حجم میں ہر طرح کی بہتری [illegible] پہلے سے اگر ڈیوڑھا نہیں تو سوایا ہونے میں کچھ شک بھی نہیں ۔ پس جو لوگ پہلا اڈیشن لے چکے ہیں وہ اس کے ایسے ہی محتاج جیسے نئے خریدار اکثرہم اللہ اس میں میری منظوم تقریظ مذکور نہیں تو تقریظیں ہیں انڈکس ہے حواشی ہیں اور خود مصنف کے بہت سے خطوط ہیں جو عند التہیہ للطبع الثانی بہم پہنچائے گئے ۔ اس کتاب کے جمع کرنے سے جو غرض تھی اب اس اڈیشن سے حاصل ہوتی ہے تاماً کملاً

العبد سید محمد عبد الغفور شہباز

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تقریظات

## موعظۂ حسنہ کا ریویو

جناب مولوی سید محمد خاں صاحب بہادر ڈپٹی مجسٹریٹ عظیم آباد کے قلم آزاد رقم سے

بالفعل جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب بہادر مصنف مشہور دہلی کی ایک نہایت مفید بکار آمد۔ اور عمدہ کتاب میری نظر سے گذری یہ وہ دلچسپ مجموعۂ مکتوب ہے کہ جسکو مولوی سید عبد الغفور صاحب بہادر نے اپنے خاص اہتمام سے مرتب فرما کر مطبع قومی پریس میں چھپوایا ہی اور جس کا اشتہار آج کل بعض بعض اردو اخباروں میں نظر افروز ہے جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کو اردو کی انشا پردازی کی دنیا میں ایک مصنف ہونیکی حیثیت سے ایسی غیر معمولی بجا۔ اور رشک انگیز کامیابی حاصل ہوئی ہے کہ جسکی نظیران دنوں مشکل سے ملیگی اور مجھو انکا نام نامی کتاب کے مقبول خاص و عام ہونے کے لیئے کافی ضمانت ہے اس پر اس کتاب کو ایک ایسے ذہین قابل۔ اور شوخ طبع نوجوان نے مرتب کیا ہے کہ اسکی متانت رائے صفائی خیالات اور قدرۃ تحریری سے بھی بہت سے قابل لوگ اکثر مشہور مقامات اور تہذیب یافتہ حلقوں میں واقف ہیں اور اسکی شرکت ایک ایسے فرخندہ فرجام کام میں اسکی عمدگی کی عمدہ سرسری دلیل ہے گو مجھے اس غور اور توجہ سے اس کتاب کے مطالعہ کی نوبت نہیں آئی کہ جس کی یہ مستحق ہے اور نہ میری یہ غرض کہ میں اس کا کوئی جامع اور حاوی ریویو لکھوں لیکن بہرکیف جب مقدر موقع کہ مجھے اس کتاب کے دیکھنے کا ملا ہے اور اسمیں میری جو سرسری رائے کہ اس کی نسبت قائم ہوئی ہے اسکو آزادانہ قلمبند کر دینا مناسب جانتا ہوں۔

اس کتاب میں وہ نصیحت آمیز اور جواہر ریز مکتوبات ہیں کہ جو مصنف مرآۃ العروس نے اپنے
اکلوتے بیٹے کو اس کے زمان طالب العلمی میں بہ نظر اُسکی تعلیم اور تہذیب اخلاق کے لکھے ہیں اور
جنمیں حکیمانہ اصول سے اُسکے خیالات کی بلندی و پستی اور اُس کی غلطیوں کو نہایت دردمندانہ
اور پر اثر عبارۃ میں بتایا ہے۔ اسمیں شک نہیں کہ انکو ایسے رقعات کے لکھنے کی ضرورت تھی اور
شاید اُنسے بہتر اس کام کے لیئے بہت کم لوگ تھے۔ اولاً اس قسم کی کتاب اردو زبان
میں بہت کم بلکہ نایاب ہے۔ اور ثانیاً بعض قابل اور مشہور زبان دانوں اور تجربکار شاعروں
کے مکتوبات جو جمع کیئے گئے ہیں اُنکی بہ خیال شستگی عبارۃ و شیرینی و صفائی زبان جو کچھ مدحت
کیجائے مگر اُن کے سارے مطالب و مضامین کبھی اس لائق نہیں ہیں کہ کوئی تہذیب یافتہ عقل
سے انکو دیکھ سکے یا نوجوانوں کو اُن کے پڑھنے کی اجازت دے سکے ہاں اگر اُن سے کوئی
ویسے تہذیب سوز مضامین نکال ڈالے تو البتہ اُن کے منتخب حصے عام کے لیئے مفید
اور ملک کے فن ادب کی ترقی کے لیئے معین ہو سکتے ہیں اور میرے نزدیک اس انتخاب کی بہت
اشد ضرورت ہے کیونکہ فرط عام پسندی سے لوگ بعض ایسی کتابوں کو نہایت شوق سے دیکھتے
ہیں۔ موعظہ حسنہ میں کیسے دردمندانہ۔ آزادانہ۔ اور حکیمانہ پیرایہ میں ایک نوجوان کو
مختلف امور ضروری کی تعلیم کیگئی ہے۔ اور اسکی ہمت کو کس خوبی سے ترقی کے زینہ پر چڑھایا گیا
ہے۔ اور اس کے پست حوصلے اور کام چور دل کو کس شائستہ عنوان سے کھینچ اور ملامت
کی وہی دھیمی آنچ سے بڑھایا گیا ہے ان مکتوبات میں معلومات کا ایک بڑا خزانہ اور
لڑکوں کے مرغ خیال کے لیئے بہت کچھ تازہ۔ مزہ دار۔ اور شاداب آب و دانہ ہے۔
عبارۃ کی قوۃ و لطافت۔ بندش کی چستی۔ محاورات کی خوبی۔ زبان کی پاکیزگی مضامین کی متانت
جا بجا اور ضروری ظرافت کی شوخی۔ نصائح کی دلپذیری اور تسلسل و آزادی خیالات میں یہ
مکتوبات میری رائے میں اس قسم کی کتابوں میں بے مثل ہیں۔ خداوند کریم مسلمان والدین
کو اپنے بیٹوں سے اس انداز سے نامہ و پیام کرنیکی لیاقت اور حوصلہ دے۔ بہت کم تربیت
یافتہ اور قابل لوگوں کا خیال ہندوستانیوں میں ایسے امور کی طرف متوجہ ہے۔ عمدہ کالج میں
لڑکوں کا داخل کر دینا۔ عمدہ ماسٹر یا مولوی کا گھر میں نوکر رکھ دینا اپنے لڑکوں کی تعلیم سے

لیئے اعلیٰ درجہ کا سامان سمجھتے ہیں حالانکہ ہر باپ کا سب سے بڑا کام یہ ہے کہ اپنی اولاد تعلیم میں اپنے قلم اور زبان اور اپنے کردار و گفتار کی نظر سے ہمیشہ دیے اپنے خیالات ناقص کی اصلاح میں ہمیشہ مشغول رہے اگر ہمارے ملک کے تربیت یافتہ لوگ جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے ان مکتوبات سے ایک یادگار اور پرشفقت سبق لیں تو بجا ہے کیونکہ یہ مکتوبات انکو دکھا اور بتادینگے کہ تربیت یافتہ باپ کا فقط منی آرڈر بھیجنا یا اپنے لڑکے کو صرف زرکثیر بے امتیازی سے ولایت روانہ کرنا نہیں ہے۔ بلکہ باپ اپنی اولاد کی اصلاح خیالات و عقائد و خصائل کا بہت بڑا جواب وہ معلم اور اتالیق ہے اور وہ اپنی اس خدمت سے کبھی پہلوتہی نہیں کرسکتا۔ باوجود کثرۃ مشاغل اور اپنی تصانیف بلند و مشکل کے صاحب موعظہ حسنہ کو اسکی فرصت ملتی تھی کہ اپنے پیارے بیٹے کو ایسے مراسلات بھیجا کرتے کیونکہ انکو اپنی یہ جواب دہی اور اپنے کلام کی قوۃ تاثیر بخوبی معلوم تھی۔ یہ کتاب لڑکیوں اور بوڑھوں دونوں کے پڑھنے لائق ہے اور سوائے فائدے کے اس سے کسی طرح کے ضرر کا گمان نہیں ہے۔ یہ مکتوبات گو ایک خاص لڑکے کے لیئے لکھے گئے تھے۔ مگر خدا جانے کتنے ہزار نوجوان ان سے فائدہ اٹھائیں گے اور کتنوں کے یہ کام آئیں گے۔ اس قسم کی چیزوں کی ہم مسلمانوں میں بہت بڑی ضرورۃ ہے اور ضرور ہے کہ جس قابل آدمی کے مکتوبات اور سوانح عمری میسر آئیں انکو اہتمام سے جمع کرکے زیور طبع سے آراستہ کیا جائے یہ وہ کتاب ہے کہ ہر سردار خاندان کا واجبی کام ہے کہ ایسے لڑکے کو جو اس کو پڑھ کر سمجھنے کی استعداد رکھتا ہے اسکی ایک جلد لیکر دے اور اسکے پڑھنے کی نسبت اسکو تاکید کرے۔ میں اُس زمانے کے دیکھنے سے بہت خوش ہوں گا جب کہ یہ کتاب مدرسوں اور اسکولوں میں نصاب میں داخل کی جائے کیونکہ اس کے پڑھنے سے طلبہ کو چند در چند نفع حاصل ہوگا ؟

مقام باقی پور۔ مہندرو

فقط ۔ تحریر ماہ اگست ۱۸۸۷ء

جناب مولوی نذیر احمد صاحب خاں بہادر کی کتاب موعظہ حسنہ کا ریویو جناب شمس العلماء مولوی محمد حسین صاحب آزاد کے کلک مرصع سلک سے ۔

# موعظہ حسنہ

اس کتاب کو جو ابھی چھپ کر مشتہر ہوئی ہے میں نے دیکھا ہندوستان کے خاندانوں اور ان کے نوجوانوں کی سقیم حالت دیکھکر ایسی تصنیفات پھیلانا جزو مصلحت ہے اس لیئے قلم آزاد پر واجب ہوا کہ اپنا فرض ادا کرے -

یہ ایک فاضل سن رسیدہ مصنف کے خط ہیں جس نے کاروبار زمانہ کو ہر حال میں دیکھا اور سمجھ کر دیکھا - برتا اور سمجھکر برتا ان میں عبارت آرائی یا ترتیب انشا کے لیئے فرضی مطالب کو فقروں میں نہیں ڈھالا - اصلی خط ہیں کہ پیارے باپ نے پیارے فرزند کو سچی ضرورتوں اور واقعی مواقع پر بے تکلف عبارت میں کھلے دل سے تحریر کیئے ہیں جو کہ وقت بوقت اور روز بروز حالت عنفوان میں ہر شریف خاندانی کو پیش آتے ہیں - اس واسطے نوخیز جوانوں کے لیئے نسخہ ہے تقویت دماغ - پرورش عقل - اور ورزش فکر کا ہے

فاضل مصنف عالم تجربہ کار طبیب اور زمانے کا عمدہ نبض شناس ہے - دیکھتا ہوں کہ جسطرح [illegible] بچے کو انگلی پکڑ کر چلنا سکھاتے ہیں وہ اپنے نوفہم ناز پروردہ کو ساتھ فکری میں چلنا سکھا رہا ہے اُس میں قدم قدم پر کہیں روکتا ہے مگر عقلمندی کے ساتھ کہیں بڑھاتا ہے مگر ذوق و شوق بڑھا کر کہیں ہٹاتا ہے مگر خوش نما مصلحت دکھا کر اور بچے کو نہیں معلوم ہوتا کہ کوئی عامل مجھ سے میری خواہش یا حالت موجودہ کے مخالف عمل کرا رہا ہے - یہ ہدایتیں [illegible] طریق تعلیم سلسلہ تعلیم انضباط اوقات اور کہیں کہیں مسائل علمی پر بھی مشتمل ہیں اکثر اعمال [illegible] گھر والوں کیلیئے گھر کے کاروبار میں انتظام اور اصلاحیں ہیں انھیں معمولی [illegible] دلیلیں لکھکر ثابت نہیں کیا فقط طرز بیان اور انداز ادا دلوں سے تسلیم اور قبول حاصل کریگا -

نوجوان لڑکے با بصیرت طلب انسان کو راہ زندگی میں بہت نشیب و فراز پیش آتے ہیں اور سوچتا رہ جاتا ہے کہ کیا کرے - کہیں پھسل جاتا ہے اور کہیں ٹھوکر کھاتا ہے - یہ مجموعہ اُسے مواقع مذکورہ سے ہاتھ پکڑ کر نکال لے جائے گا - اللہ اللہ ایک دن وہ تھا کہ آزاد بہ مقتضائے سن خود ایسے رہنما کا محتاج تھا آج سب منزلیں طے ہو گئیں لیکن پھر [illegible] کا محتاج ہے

دریں تعلیم شد عمر و ہنوز ابجد ہمے خوانم
نہ دانم کے سبق آموز خواہم شد بہ دیوانش

**دیگر**

پڑھتا ہوں ایک مطلع و مقطع میں حسب حال
دیکھے تماشے میں نے جو ملک وجود کے

ایک دن وہ تھا کہ ٹوٹے تھے دانت دودھ کے
پھر یہ ہوا گزرنے لگی کھیل کود کے

اب حال یہ ہے عالم پیری میں اے ظفر
باقی نہیں حواس بھی گفت و شنود کے

مقام لاہور
تحریر ماہ اگست سنہ ۱۸۶۵ء

راقم
بندۂ آزاد محمد حسین

## تقریظ نظم از قلم بیان رقم جامع این اوراق

ہو جو تصنیف تو ایسی ہو کہ اک دھوم ہو آج
ہر لوح پہ شہرہ کا چمکتا ہوا تاج

نہیں یہ لوح فصاحت کا ہے چینی ارژنگ
نہیں یہ لوح بلاغت کا ہے رومی دیباج

کیوں نہ ہو اس کے یہ خط ہیں جیسے فرہنگ فرنگ
کیوں نہ ہو اس کے یہ خط ہیں جیسے ہو ملک کی لاج

اس کے خط ہیں جیسے معلوم علوم اور فنون
اس کے خط ہیں جیسے محفوظ رسوم اور رواج

اس کے خط ہیں جیسے مشرق میں ہو مغرب کی سمجھ
اس کے خط ہیں جیسے دہلی میں ہو لندن کا مزاج

اس کے خط ہیں جو ہو امراض باغی کا طبیب
اس کے خط ہیں جیسے معلوم ہو خاطر کا علاج

اس کے خط ہیں جیسے ہو کشور شہرہ میں عروج
اس کے خط ہیں جیسے ہو عالم تصنیف میں راج

اس کے خط ہیں جو ہو اقلیم معانی کا امیر
اس کے خط ہیں جیسے دیتا ہو سخن باج و خراج

اس کے خط ہیں کہ ہیں سب جسکے سخن سنج خواہاں
اس کے خط ہیں کہ ہیں سب جس کے قلم کے محتاج

اس کے ہیں خط ہو زباں جس کی بلاغت معجز
اس کے ہیں خط ہو جسے عقل کی حاصل معراج

اس کے خط ہیں جیسے تالیف ہو خرما و ثواب
اس کے خط ہیں جیسے تصنیف ہو الٰہیّہ و دکاج

اس کے ہیں خط کہ جو ہو بہر ذکی دودھ میں کھانڈ
اس کے ہیں خط کہ جو ہو بہر غبی کوڑھ میں کھاج

اس کے خط ہیں ہو اثر جسکو کہ کوتر کی جگہ
وہ کبوتر ہو فصاحت جسے شہپر کی جگہ

ہیں یہ خط اس کے بھلے کو جو ہو پروردہ ناز
باپ کا لخت جگر نور نظر عمر دراز

دانش آموز تھا جب مدرسۂ دہلی میں
شفقت تھی اسے کہتی یہ خط روح نواز

جب کہ بہکاتی تھی ناتجربہ کاری اُس کو
تجربہ بڑھ کے بتاتا تھا نشیب اور فراز

ہارتی تھی کبھی ہمت جو طبیعت اُس کی
کرتی تنبیہ تھی دروازۂ ناکامی باز

کبھی انداز سے پڑتا تھا قدم گر باہر
ادب آتا تھا بتانے اُسے حُسنِ انداز

جھکتا اسفل کی طرف تھا جو کبھی مرغِ نظر
عرشِ اعلیٰ کی سجھاتا تھا خرد کا شہباز

ساحلِ علم پہ ہوتی تھی اگر تشنہ لبی
گھول کر خضر پلا جاتے تھے ایک دفتر راز

کبھی شوق اُسکا بڑھا دیتا تھا ذوقِ تصویر
کبھی ذوق اُس کو سنا دیتا تھا انشا پرداز

کبھی تھی باغِ مضامیں میں اُسے نزہتِ فارس
کبھی تھی ہیبت معانی میں اسے سیرِ حجاز

کبھی لندن میں وہ کرتا تھا خیالی گلگشت
کبھی دہلی میں وہ کرتا تھا خیالِ شیراز

کبھی آزادی سے ادیان پہ دیتا تھا وہ رائے
کبھی دین داری سے مسجد میں وہ پڑھتا تھا نماز

کبھی تدبیر میں دنیا کی وہ ہوتا مصروف
کبھی تعمیر کو عقبیٰ کی وہ کرتا آغاز

الغرض اُسمیں بدولت انھی مکتوبوں کی
آگئیں آن میں ساری صفتیں خوبوں کی

جانتے ہیں اسے جو لوگ کہ ہیں نغز شناس
نہیں مکتوب یہ ہے دفترِ تعلیم اساس

اس کی تعلیم ہے تعلیم اتالیق شفیق
اسکی تادیب ادب آموزیوں میں فرسٹ کلاس

اس کے پڑھ لینے سے جاتی ہی نہیں علم کی بھوک
اُسکے سن لینے سے بجھتی ہی نہیں علم کی پیاس

یہ بڑھائے تو ہمیشہ رہے بڑھتا ہوا دل
یہ بندھائے تو ہمیشہ رہے بندھتی ہوئی آس

یہ ہو نزدیک تو کچھ دور نہیں عمر کی قدر
پاس یہ ہو تو بس آسان ہو اوقات کا پاس

ہے کبھی اجر کی تحریص تلقینِ شکیب
کبھی تشویق زیادہ سے ہے تعلیم سپاس

اس سے عادات کی اصلاح ہے بے عد و شمار
اس سے اخلاق کی تہذیب ہے بے حد و قیاس

اس سے ناداں میں حکیموں کی ہے پیدا خو بو
اس سے انساں میں فرشتوں کی ہے ظاہر بو باس

یہ وہ ہے نخلِ عقل ریز ہے ناچیز درخت
یہ وہ آہو ہے کہ ہے مشک فشاں سوکھی گھاس

نہیں حکمت پہ یہ ہے موجب تصحیح نظر
نہیں منطق پہ یہ ہے باعثِ اصلاحِ قیاس

جب کیا ہی کبھی تلخی نصیحت نے ترشش — گھول دی ہو وہیں شوخی عبارة نے مٹھاس

اسکی جتنی ہی فضیحت وہ ہو مصری کی ڈلی — اسکی جتنی ہو نصیحت وہ ہے شربت کا گلاس

پند ہو لیکن بھرے آئیں مزہ قند کے ہیں

لطف پھر شہد میں لقمان کے ہیں

ہے یہی نامہ و پیغام نصیحت سے بھرا ہام — تحفہ ہی موعظہ حسنہ و تحسین[۱] انام

ضبط خوری سے اسی ... اصول ترغیب — شوق افزائی میں ہے ... اسی کو ابرام

کہیں بدشوقوں سے ہے ... کرتی ہے سبق — ... بانوں کے کبھی منہ میں یہ دیتی ہے لگام

سنگ بردوں سے مثالی ہے کہیں یہ لکنت — لال آپ ڈرتے کہیں ہو یہ شفا کا پیغام

کہیں کسلی ہو گڈری بن کے یہ حفظ اوقات — بن کے عینک یہ دکھاتی ہے کہیں چرخ کا بام

کہیں گفتار کی تلقین میں ہے بلبل باغ — کہیں رفتار کی تعلیم میں ہے کبک خرام

کبھی ہے مسئلہ صرف میں یہ ماینفعک[۳] — کبھی ہو مسئلہ نحو میں توضیح مرام[۴]

کبھی تو فکر میں نگہ پڑی ہیں یہ حیلہ رزق — کبھی ہو عسکر تاریخ ہیں شعار[۵] اسلام

آئے جب ذکر حد[۶] علم - سر[۷] آئزک نیوٹن — لائیں جب اگلے زمانے کے صحف ابن[۸] سلام

۱ تحسین سے اشارہ ہو حسنہ کی طرف جو موعظہ حسنہ کے نام کا جزو دوم ہو۔ چونکہ اس تحسین موعظہ کے ساتھ بے تکلف موزون نہیں ہوسکتا تھا اس لیئے یہ پیرایہ اختیار کیا گیا ۲ گویا پند کی طرف اشارہ ہو جسکا بعض مکتوب میں ذکر ہو۔

۳ ماینفعک فی الصرف زبان اردو میں فن صرف کی ایک کتاب ہو صاحب موعظہ سے تمام مسائل ضروریہ صرف عربی کو حاوی اور نہایہ عام فہم اور خوش نظم ۴ توضیح المرام مولوی علی احمد صاحب برادر صاحب موعظہ ایک کتاب ہو جسمیں تمام اُن مسائل نحو کو جو شرح ملا جامی میں نہایت مغلق اور دشوار پسند طور پر مذکور ہیں نہایت ہی سلیس و عام فہم طور پر کمال صفائی کے زبان اردو میں بیان کیا ہے

۵ جنگ اور سفر میں کسی قوم کی شناخت اور علامت وردی - پر دل - مابہ الامتیاز ۶ یہاں حد بایان و تعریف منطقی دونوں معنوں میں منطبق ہو ۷ انگلستان کے ایک مشہور متبحر حکیم کا نام ہو جس نے مرتے وقت فراوانی علم کی نسبت یوں بیان کیا کہ ہر چند میں نے عمر دراز پائی اور بہت کچھ اوقات تحصیل علم و حکمت میں گنوائی لیکن پھر بھی دریائے ناپیدا کنار علم تک نہ پہونچ سکا اور کنارے ہی پر کچھ خوش رنگ سنگریزے چنتا گیا

۸ عبداللہ بن سلام سے عبارة ہو جو مدینہ میں یہود کے بڑے عالم تھے اور مشرف باسلام ہوئے - ت - ت -

ہے بیاہوں کے لیے یہ کہیں شادی کا نباہ — بن بیاہوں کیلئے وہ کہیں شادی کا پیام
کبھی تقدیر سے دیتی ہے یہ تدبیر کو زک — کبھی تدبیر سے لیتی ہے یہ تقدیر کا کام
اس کو فرصت میں بھی ہر لحظہ خیال اشغال — اس کو محنت میں بھی ہر لحظہ لحاظ آرام
حرکت میں ہے سکوں گہ یہ سکوں میں حرکت — گہ سکوں میں ہے سکوں گہ حرکت میں برکت

مقام باقی پور - مہندرو - فکر ماہ ستمبر ۱۸۸۶ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ الموعظہ

جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب سے میری ذاتی شناسائی مطلق نہیں مگر جس تفصیل سے میں اُن کو جانتا ہوں اُن کے دوست آشنا تو خیر اُن کے قریب کے رشتہ دار بھی اُتنا جانتے ہوں گے۔ لَوْ کُشِفَ الْغِطَاءُ مَا ازْدَدْتُ یَقِیْنًا[1] - اس کا سبب یہ ہے مجھ کو اَلْوَلَدُ سِرٌّ لِاَبِیْهِ[2] چھوٹے سکیل کے مولوی نذیر احمد یعنی اُن کے فرزند یگانہ مولوی بشیر الدین احمد صاحب کے ساتھ اس درجہ کی مخالطت رہی ہے کہ ہم دونوں ایک روح دو قالب تھے اور اب اتفاق سے مخالطت نہیں ہے تو متصل اور متواتر مراسلت ہے ایسی کہ اَلْمَکْتُوْبُ نِصْفُ الْمُلَاقَاةِ[3] کے حساب اب بھی ہم دونوں کسی وقت ایک دوسرے سے جدا نہیں ہیں میں نے جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے تمام مصنفات کو بالاستیعاب دیکھا ہے نہ ایک دفعہ بلکہ بار بار ہِیَ الْمِسْکُ مَا کَرَّرْتَهٗ یَتَضَوَّعُ[4] جب کہ جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے مصنفات علی القاب نواب سر ولیم میور صاحب بہادر لفٹنٹ گورنر ممالک شمالی مغربی جیسی قدر دان گورنمنٹ نے منظور کر کے اُن کو ہزار ہا روپئے انعام کے دیئے ہوں - جب کہ جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے مصنفات اس درجہ مقبول خلائق ہوں کہ دار نہیں آنے پاتا اور ایڈیشن

---

[1] اگر حجاب اٹھا دیا جاوے جب بھی یقین میں کچھ افزایش نہ ہو یعنی یقین مرتبہ کمال کو پہنچ گیا ہے - یہ قول ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا کمال عرفان [2] بیٹا اپنے باپ کا بھید ہے - یعنی مظہر صفات باطنی [3] پیمانہ [4] خط و کتابت ادھی ملاقات کے حکم میں ہے - [5] اول سے آخر تک - سراپا - سب کا سب [6] یہ تصنیفیں مشک ہیں جتنا رگڑو اس کی خوشبو ہوتی جائے -

نکلتے چلے آتے ہیں یہاں تک کہ بعض کتابوں کی قریب قریب لاکھ جلدیں چھپ چکی ہیں جب کہ جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے مصنفات بھاکا مرہٹی۔ گجراتی بنگالی کشمیری اور سب سے بڑھکر انگریزی میں ترجمہ ہو گئے ہوں اور جب کہ اُن کی ایک کتاب توبۃ النصوح داخل امتحان سول[1] سروس ہو گئی ہو فخراً یعنی جب کہ جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کی اعلیٰ لیاقت اور ہائیر[2] کی تحریر اور راستی خیالات پر جم غفیر نے اجماع کر لیا ہو تو میں اپنی رائے کا اظہار کرنا تحصیل حاصل بلکہ ایک طرح کی شوخی سمجھتا ہوں۔ ممالک شمالی مغربی پنجاب۔ بہار بنگالہ تو ایک اعتبار سے زبان اردو کا وطن ہے۔ ان ملکوں میں جناب مولوی نذیر احمد خانصاحب کے مصنفات کی جتنی قدر ہو تھوڑی حیدرآباد دکن میں۔ جہاں فارسی دفتر تھا جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کی تحریرات کا وہ زور و شور رہا کہ اُن کے روزنامچے اور روبکار اور کیفیتیں اور رپورٹیں اور فیصلے اور تجویزیں مجامع میں اس طرح پڑھی جاتی تھیں جیسے مشاعروں میں غزل۔ سارے دکن میں ایک نواب سر سالار جنگ بہادر مرحوم خود مردمی مجسم اور مردم شناس تھے۔ اُن کا یہ حال تھا کہ جناب مولوی مہدی علی صاحب کے نام جو خطوط جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے جاتے بالالتزام اُن کو بار بار مزے لے لے کر پڑھتے اور حسن تحریر کی داد دیتے جب حضور نظام کی مسند نشینی کو ڈیڑھ یا دو برس باقی رہے تو گورنمنٹ[3] آف انڈیا نے چاہا کہ رئیس کو انتظام ملک سے آشنا کیا جائے وزیر اور رزیڈنٹ نے مل کر یہ تجویز کی کہ انتظام مملکت پر کچھ رسالے لکھوا کر حضور کو ملاحظہ کرائے جائیں جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے سوائے ایسے رسائے اور کون لکھتا۔ کما بیش دس رسالے جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب نے لکھے ایک دن کا مذکور ہے کہ نواب سر سالار جنگ بہادر میز پر تھے اور آنریبل[4] مسٹر سید محمود اور چند اکابر اور بھی شریک تھے کہ ایک رسالہ پہنچا۔ نواب سر سالار جنگ بہادر سے صبر نہ ہو سکا اور عین تناول طعام میں رسالے کو دیکھنا شروع کیا اور حاضرین کو سنانا

---

[1] ولایت کا ایک امتحان جس سے گورنمنٹ ہند کی تمام اعلیٰ خدمات استحقاق حاصل ہوتا ہے [2] اور یہ نائس کو کافی ہے [3] حضور نواب گورنر جنرل بہادر ہند بہ اجلاس کونسل [4] خطاب عزت جو ہائی کورٹ کے ججوں اور کونسل کے ممبروں کو حاصل رہتا ہے۔

اور آخر کار یہ فرمایا کہ مجھ کو ساری عمر میں اگر رشک ہوا ہے تو مولوی نذیر احمد کے دماغ پر۔ پس نذیر احمد خاں صاحب کے سارٹیفکٹوں کا پشتارہ جس میں کئی لفٹنٹ گورنروں کی چھٹیاں بھی ہیں ایک طرف اور ہند کے بسمارک[1] نواب سرسالار جنگ بہادر کا اتنا فرمانا ایک طرف نیز نواب سرسالار جنگ بہادر کو تو جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کے دماغ پر رشک تھا مجھ کو جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کی تحریرات سے عشق ہے۔ جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کی کتابیں ہندو۔ مسلمان۔ عیسائی۔ یہودی پارسی۔ ہر قوم اور ملت کے لوگوں نے پڑھی ہوں گی مگر یہ میرا ہی حصہ تھا کہ مولوی بشیر الدین احمد صاحب اپنے والد کے خطوط مجھ کو دکھایا کرتے اور میں اُن کو نقل کر لیتا خطوط میں اکثر خانگی حالات تھے اور بہت میں مباحث علمی جو جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب سبقاً سبقاً لکھ لکھ کر بھیجتے تھے۔ حذف و اسقاط ضروری کے بعد جو کچھ بچا وہ یہ کتاب ہے جو پیش کش ناظرین کیجاتی ہے اس کے چھپوانے سے لوگوں کو یہ دکھلانا منظور ہے کہ ایک لائق باپ اپنے اکلوتے بیٹے کو کس طرح پر تعلیم و تربیت کرتا ہے۔ شغف[2] تو اس درجہ کا ہے کہ سوتے جاگتے سفر میں حضر میں[3]۔ فرصت میں اشتغال میں ہر حال میں بیٹے کا تصور نصب العین[4] ہے گویا دنیا عبارۃ ہے اسی ایک وجود سے مگر تعلیم میں بھی اس بلا کا اہتمام ہے کہ علم ایک لقمہ ہو تو کھلا دیں یا تعویذ ہو تو گھول پلا دیں۔ میں ناظرین کتاب کو جناب مولوی نذیر احمد خاں صاحب کا نمونہ دکھلا کر اوّلاً نفس تعلیم اور ثانیاً اُس خاص طرح کی تعلیم کی طرف متوجہ کرنا چاہتا ہوں جس کا زمانہ حال مقتضی ہے۔ مقصد اصلی تو یہ ہے اور اگر کوئی طرز تحریر اور طریقہ ادائے مطلب سے استفادہ کرے تو رد کھن[5] ہے ؎

نمبر ۳۱ تالتلا بازار اسٹریٹ۔ کلکتہ
تاریخ غرۃ جنوری ۱۸۸۸ء روز شنبہ

محمد عبد الغفور شہباز بہاری

---

[1] اسنا دسے وزیر جرمنی جسکا تدبیر سیاست میں تمام یورپ لوہا مانتا ہے [2] شیفتگی [3] ضد سفر یعنی حالت اقامت [4] مدنظر آنکھوں کے سامنے [5] سودے والوں کا دستور ہوتا ہے کہ خریدار کے خوش کرنے کے لیے تھوڑا سودا اوپر سے مفت دے دیا کرتے ہیں اُس کو رد کھن کہتے ہیں۔ ۱۲

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۵

# خط ۱

نور چشم ماند عمرہ[1] و آتا واللہ نصیبا وافرا و حظا متکاثرا من العلوم الجدیدۃ[2] المفیدہ ۔

خدا کا شکر ہے کہ میں بدھ کے دن ۵ ۔جنوری کو مغرب سے پہلے اپنے مقام پر پہونچ گیا جب لوگوں کو معلوم ہوا کہ تم وہیں رہ گئے تو عملے اور نوکر اور پیادے اور مذکوری سب کے سب افسردہ خاطر ہوئے تم سے لوگ بہت مانوس تھے اور تمہارے ساتھ نہ رہنے سے لشکر[3] سونا سونا معلوم ہوتا ہے ۔ جب غیروں کا یہ حال ہو تو میرے دل کی کیفیت کا خدا کو علم ہے ۔ میں نے ہنایۃ مجبور ہو کر تمکو جدا کیا ہے ۔ اسواسطے کہ وقت[4] نکلا جاتا تھا اور تمہاری انگریزی بدون مدرسے کے درست نہیں ہو سکتی تھی ۔ خداوند کریم تمہارا حافظ اور نگہبان ہے ۔

بشیر ۔ خدا کے لیئے اب پورا پورا شوق کرو ۔ دو تین برس کی محنت ہے بڑا مرحلہ انٹرنس[5] کا ہے اگر تم اسمیں کامیاب ہوئے تو یہ کامیابی اگلے امتحانوں میں تمہاری مددگار ہوگی ۔

---

[1] اس کی عمر دراز ہو اور خدا اس کو مفید نئے علوم سے ایک بہت بڑا حصہ عنایۃ فرمائے ضمیر غائب سے مخاطب مراد ۔

[2] علوم جدیدہ سے ریاضی کے تمام شعبے ہندسہ جرثقیل انجینرنگ اور علم کیمیا اور علم فلاحۃ اور علم طبیعات اور طبقات الارض علم مناظرہ اور علم اللغات اور علم مقناطیس اور علم قوۃ برقی وغیرہا مراد ہیں جو یورپ میں پورے طور پر پڑھائے جاتے ہیں اور یورپ کی تمام ترقی اور تہذیب اور خوش حالی اور ہنرمندی اور صناعی اور ایجاد حتی السلطنتہ ان ہی علوم کی وجہ سے ان کو جدید اس سے کہا جاتا ہے کہ بعض شعبے ڈیڑھ دو سو برس کے اندر اندر ابتدا اہل یورپ نے دریافت کیے یا دریافت نہیں ہوئے تو ان میں اسقدر ترقی کی اور وہ ہے ہیں کہ گویا علوم جدید ہیں ۔ خط ۹ ۵ میں بھی علوم جدیدہ سے بحث کیگئی ہے جن کو خدا نے معاش کی سلیم دی ہے وہ علوم جدیدہ کے ایسے قدرشناس ہیں کہ مولوی نذیر احمد صاحب اپنے اکلوتے بیٹے کیلئے خدا سے ان کے حصول کی دعا کرتے ہیں میں کہتا ہوں آمین اور خدا دوسرے مسلمان کو بھی ایسی توفیق دے تاکہ مسلمانوں سے نکبۃ افلاس[6] رہے ۔ مولوی نذیر احمد خاں ہمیشہ بیٹے کو ساتھ رکھتے تھے اور خود پڑھاتے تھے اب بڑے دن کی چھٹی میں دورے پر سے بیٹے کو یجا کر دہلی کے مدرسے میں داخل کرا آئے۔

[3] جو لوگ حاکم کے ساتھ دورے میں ہوں جیسے نوکر چاکر حشم خدم اہل مقدمات سب کے مجموعہ کو لشکر سے تعبیر کیا جاتا ہے

[4] تحصیل علم کا وقت بڑی بھاری منزل ہے

[5] انٹرنس یعنی داخلے کا امتحان جسکے یہ معنی ہیں کہ آدمی یہ امتحان دینے سے زمرۂ طلبگاران علم میں داخل ہوتا ہے نہ گروہ علماء میں

[6] افلاس یعنی

علوم تو سب طرح کے ہیں اور طالب علم کو لازم ہے کہ سب کی طرف برابر توجہ کرے لیکن سب پر مقدم ادب[۱] ہے جس کو انگریزی میں لٹریچر کہتے ہیں یعنی زبان دانی۔ کمال زبان دانی یہ ہے۔ کہ تم کو اہل زبان کی سی قدرۃ حاصل ہو۔ اُس کی تدبیر یہ ہے کہ زبان دانوں کی عبارتیں یاد ہوں جس طرح کے خیال اور مضمون کو جس پیرائے میں اہل زبان نے ادا کیا ہے اُس کی تقلید[۲] اور اس کی نقل کرنی چاہیئے غرض زبان دانی کے لیئے یادداشت شرط ہے۔ محاورات اور امثال[۳] و حکایات اور لغت اور صلوں کا استعمال جن کو تم پریپوزیشن[۴] کہتے ہو سب پیش نظر رہیں جس تحقیق سے تم مجھ سے عربی پڑھتے تھے کہ ہر ہر لفظ کا مادہ اور ماخذ[۵] اور صیغہ[۶] اور ترکیب[۷] کوئی بات چھوٹنے نہیں پاتی تھی یہی تحقیق فارسی اور انگریزی کل زبانوں میں ہے جب کسی کتاب کا سبق لیکر بیٹھو خود لفظ لفظ پر نظر کرتے جاؤ جب اس انضباط سے دو چار کتابیں نکلیں اچھی خاصی استعداد ہو جائے گی زمان طالب العلمی میں ادب عربی کے متعلق مجھ کو دیوان متنبی سبعہ معلقہ تاریخ یمینی کے اکثر حصے اور مقامات حریری کے متعدد مقامے اور دیوان حماسہ کے بیشتر مقامات اور قرآن کی بہت سورتیں یاد تھیں خلاصہ یہ ہے کہ ہر زبان اہل زبان کی بولی سند ہے جس کو جتنا یاد اسی قدر علم ادب میں اُس کی استعداد سوائے زبان دانی دوسرا کوئی علم نہیں جس میں آدمی ساری عمر مشغول رہے اسی سبب سے ادب کی بڑی قدر ہے۔ اگر ادب اچھا ہے۔ تو ممتحن دوسرے علوم کی خامی سے بھی درگزر کرتے ہیں پچھلے سال ہائی کورٹ[۸] کے امتحان میں ایک بنگالی اول رہا اگرچہ اس کے قانونی جواب سنا ہے کہ بہت عمدہ نہ تھے مگر وہ تقریراً تحریراً انگریزی کا بڑا ادیب تھا ؎

زبان دانی کی استعداد بے شک کتابوں کے ذریعے سے حاصل ہوتی مگر اہل زبان سے گفت و گو کرنا بھی ایک عمدہ ذریعہ ہے۔ اسی واسطے میں نے تمکو مدرسے میں چھوڑا ہے۔ جہاں تک ہو سکے بری بھلی غلط صحیح ۔ ٹوٹی پھوٹی انگریزی بولنی چاہیئے۔ تمہاری جماعۃ

---

[۱] ادب کی وجہ تسمیہ یہ کہ اداب مجلس میں ادب اعظم گویائی ہے [۲] پے روی [۳] کہاوتیں [۴] حروف روابط [۵] جہاں سے کوئی لفظ نکلا ہو جیسے مصدر [۶] یہ صرف [۷] یہ نحو سے متعلق [۸] عدالۃ عالیہ جن سے اونچی ہندوستان میں کوئی عدالۃ نہیں ۔

ہیں شاید اکثر کو انگریزی بولنے کی مہارت نہ ہو تو تم اونچی کلاس کے لڑکوں سے تعارف پیدا
کرو اور ہر روز تین چار گھنٹے انگریزی میں بات چیت کرو تاکہ جھجک اور رکاوٹ دور ہو تمہارے
ماسٹر ہندوستانی یا انگریز جو ہوں اُن سے اردو میں ایک لفظ مت کہو۔ لیمن[3] صاحب کی میم
سے تجدید تعارف کرلو غرض جو ذریعہ انگریزی گفت وگو کا ہو حاصل کر۔ انگریزی بول چال کے
اعتبار[4] اول یوروپین[5] لیڈی پھر یوروپین[6] جنٹلمین۔ پھر یوریشین[7] لیڈی۔ پھر یوریشین[8] جنٹلمین۔ پھر سب سے[9]
آخر میں آخور کی بھرتی ایرے[10] غیرے پنچ کلیان[11] بنگالی بابو اور تمام انگریزی دان نیٹو[12]۔ بشیر انگریزی
گفت گو کی ضرورت اس درجہ کی ہو کہ میں اُس کے ظاہر کرنے کے لیے الفاظ نہیں پاتا تم سمجھو
کہ تمہارے کالج[13] میں داخل ہونے سے مقصود اصلی یہی ہے اور بس۔ اگر تم کو انگریزی میں گفت وگو
اور اُس کا بے تکلف لکھنا آجائے تو تم گھر بیٹھ کر ایم۔ اے تک کا امتحان دے سکتے ہو۔

انگریزی مسودہ ہر روز لکھنا چاہیئے مجھ کو ہمیشہ انگریزی میں خط لکھو اور چونکہ راز کی بات نہیں
ہوتی کسی ماسٹر یا کسی اونچی کلاس کے لڑکے یا کسی متعارف سے اُس کو درست کرا لیا کرو ایک
کتاب انگریزی کمپوزیشن[14] کی بنا لو جس میں اپنا کمپوزیشن تاریخ وار لکھ کر اُسمیں سرخی سے اصلاح
لے لیا کرو اور اصلاح کو بہ نظر غور دیکھ کر یاد رکھو کہ پھر ویسی غلطی نہ ہو۔

---

[1] جامع [2] اُستاد [3] لیمن صاحب ۱۸۵۷ء کے غدر میں علاقہ پرمٹ کے عہدہ دار تھے غالباً اسسٹنٹ سرول ان کی میم غدر
سے چند روز پہلے اپنے عزیزوں سے ملنے دہلی آئیں اور گھر گئیں مولوی نذیر احمد صاحب اور ان کے سسرال کے لوگوں نے ان میم صاحب
کو بے سابقہ معرفت اپنے گھر میں پناہ دی اور عین شورش غدر میں انگریزی کیمپ میں پہنچا دیا سرکار نے اس خیرخواہی کی بڑی تحسین و
قدردانی کی تو مولوی نذیر احمد صاحب بیٹے کو لکھتے ہیں کہ ان میم صاحب کے ساتھ تمہاری اگلی جان پہچان ہے اب اس کو تازہ کرلو تاکہ تم کو انگریزی
بولنے کا موقع ملے مسٹر لیمن انکی میم دونوں میاں بی بی ہنوز زندہ ہیں [4] ولایتی زا میم [5] ولایتی زا صاحب [6]
[7] ہندوستان زا میم [8] ہندوستان زا صاحب [9] مال روی [10] انکے ڈھنگ جیسے زبان
فارسی میں فلاں بہمان [11] اصل میں وہ گھوڑا جس کے چاروں ہاتھ پاؤں اور ماتھا سفید ہو [illegible] جس کو عربی میں اغر
محجل کہتے ہیں یہاں مراد ہر قسم کے لوگ جن میں کسی طرح کی تحقیق نہیں جیسے پنج کلیاں گھوڑے میں سفیدی کے لیئے
کسی عضو کی تخصیص نہیں کہ ہاتھ ماتھا سبھی جگہ سفیدی موجود ہے [12] ہندوستانی دیسی [13] اعلیٰ درجے کا مدرسہ جسمیں
ایم۔ اے۔ بی۔ اے کے درجوں تک پڑھائی ہوتی ہے۔ [14] تسوید مسودہ عبارت نویسی۔

میں نے سنا ہے کہ جو تمہارے مدرسے میں . . . ماسٹر ہیں اور انگریزی کے بڑے ادیب[1]
ہیں۔ اُن سے تعارف پیدا کرو۔ ادب[2] اور انکسار کافی ذریعہ لوگوں سے تعارف پیدا کرنیکا ہے۔
اگرچہ تم ابھی اجنبی ہو لیکن جب لوگ دیکھیں گے کہ تم پڑھنے کا شوق رکھتے ہو امتحان تمہارے اچھے
ہوتے ہیں اور اُستادوں کا ادب تمکو ملحوظ رہتا ہے کسی سے لڑتے جھگڑتے نہیں اور نالائق
لڑکوں سے الگ تھلگ رہتے ہو تو ماسٹر لوگ خود بخود تم پر مہربانی کرنے لگیں گے۔
تم کو شروع سے آخیر تک کوئی سکنڈ لینگوئج اختیار کرنی پڑیگی یعنی انگریزی کے علاوہ
دوسری زبان عربی یا سنسکرت یا فارسی سو فارسی کلاسکل[3] نہیں ہے۔ چاروناچار عربی لینی ہوگی اور
اور تمکو عربی میں اتنا درک ہے اگر تھوڑی سی توجہ جاری رکھو تو کافی ہے ورنہ چند روز میں جو کچھ پڑھا ہے۔
سب جاتا رہیگا۔ عربی ہمارا شعار قومی ہے میرے نزدیک ہر مسلمان پر عربی سیکھنا فرض ہے اگر تمہاری
کلاس میں فارسی کورس[4] ہے وہ بھی کام کی چیز ہے کیونکہ تم فارسی مطلق نہیں جانتے اُس کو بھی پڑھو
لیکن عربی سے غفلت مت کرو بڑی عمدہ چیز ہے اور اُس کا پڑھنا بہت ہی نافع ہے فارسی کورس کو
بھی بہ نظر تحقیق پڑھنا چاہیئے ہر ہر لفظ میں بال کی کھال نکال لیا کرو۔ مادہ اور صیغہ اور ترکیب
اور معنی اور مطلب۔

---

[1] یہاں ادیب سے اپنے سے بڑے کی تعظیم مراد ہے [2] اعلیٰ درجہ کی زبان [3] شعار اصل میں وہ کپڑا جو بدن سے لگا لپٹا رہتا ہے مراد وہ
چیز جو کسی قوم کے ساتھ خاص ہو جیسے لباس انگریزی انگریزوں کے ساتھ یا لال پھندنے دار ٹوپی ترکوں کے
ساتھ [4] نصاب [5] مولوی نذیر احمد صاحب نے بیٹے کو ابتدا سے عربی شروع کرا دی تھی۔ پس اس سے ایک بڑی عام
غلطی کی اصلاح ہوتی ہے کہ لوگ ابتدا کی پہلے فارسی پڑھاتے ہیں اور یوں سمجھتے ہیں کہ بدون فارسی کے عربی نہیں آسکتی
ہمارے ملک میں پہلے فارسی سیکھنا صرف اس سبب سے رہا ہے کہ صرف و نحو عربی کی ابتدائی کتابیں زبان فارسی میں
ہیں مولوی نذیر احمد صاحب نے صرف و نحو عربی کو اردو کیا اور بیٹے کو اردو پڑھا کر ایک دم سے عربی پر لگا دیا اگر
عموماً مسلمان تعلیم کا یہ طریقہ اختیار کریں تو نہایت مفید ہو کیونکہ فارسی زبان کا سیکھنا اب چنداں ضروری نہیں رہا اور
عربی کلاسکل ہونے کے علاوہ مذہبًا مسلمانوں کو سیکھنی ضرور ہے پس فارسی دانی کے انتظار میں بچوں کو عربی سے محروم
رکھنا کچھ درست نہیں۔

روز کا کام روز کرنا ضرور ہے۔ جو سبق پڑھا اچھی طرح اُس کو سمجھ کر قابو میں کرلیا۔ غافل لڑکے سبق جمع کرتے جاتے ہیں اور امتحان کے زمانے میں انبار مصیبتہ ہو جاتا ہے ایک نقشہ اس طرح کا بنالو اور اس کو خوش خط لکھکر اپنی میز کے سامنے لگا دو اس سے تمکو معلوم رہیگا کہ کس وقت کیا کرنا ہے۔

| دن کا کام | پہلا گھنٹہ | دوسرا گھنٹہ | تیسرا گھنٹہ |
|---|---|---|---|
| شنبہ | عربی | اوقلیدس | فارسی |
| یکشنبہ | جبر و مقابلہ | حساب | ادب انگریزی |

مدرسے کے خالی گھنٹے اور فرصتہ کے اوقات انگریزی گفت و گو میں صرف کرو۔ تفریح کی تفریح اور فائدے کا فائدہ اسی طرح اپنے باہر کے اوقات منضبط کرلو کہ فلاں وقت یہ کام کرینگے اور جب اپنے کل اوقات منضبط کرچکو مجھ کو بھی اطلاع دو اس انتظام میں اس کا بڑا خیال رکھو طبیعتہ پر اتنا بوجھ نہ پڑنے پائے کہ گھبرا جائے جب خوش دلی ہے سب کام اچھا ہوتا ہے بے دلی پیدا ہوئی اور کام بگڑا۔

. . . کے ذریعے سے . . . ملو۔ یہ . . . کے ہیں اور ایف۔ اے کا امتحان دے چکے ہیں اُن سے ملنا تمکو ضرور فائدہ دے گا۔ اسی طرح تعارف بڑھاتے جاؤ لیکن عمدہ لوگوں سے ایک بد وضعی تمام لیاقتہ اور تمام آب رد کو ضائع کرتی ہے۔ عادہ کا اختیار کرنا آسان ہے مگر اختیار کرنے کے بعد چھوڑنا مشکل بلکہ محال ہو جاتا ہے۔

اپنی حالہ ظاہری کو اپنی وقعتہ کے مطابق رکھو میرا روپیہ جہانتک تمہاری آسائش جائز میں صرف ہو ان شاء اللہ مجھ کو دریغ نہیں اگر تم کو نام و نمود کا آدمی کرے تو میرا روپیہ اچھے نیک[1] لگا مجھ کو ایسے خرچ[2] میں ہمیشہ خوشی ہے تم اپنی والدہ سے بے تکلف خرچ لو اُن کے پاس نہو تو مجھ سے مانگنے میں بھی تامل مت کرو۔

[1] یعنی اچھے کام میں خرچ ہوا۔

[2] گو حقیقہ میں یہ لفظ جیم عربی سے ہے مقابل دخل لیکن فارسی اور اردو کے روز مرے میں جیم فارسی سے مروج ہے یہی زیادہ فصیح ہے۔

تمہاری سب چیزیں ایک جا کر کے پرسوں یا اترسوں ان شاء اللہ بکس بھیجوں گا اور کوشش کروں گا کہ تمکو اسباب جلد ملے۔ بشیر۔ کتابیں تمہارے پاس بہت ہیں مگر سب رکھنے کو ہیں اگر ان کتابوں پر نظر محققانہ ہو تو آدمی عالم ہو جائے اب اللہ توجہ کرو اور مجھ کو ناامیدی کی مصیبت میں مت ڈالو۔ اوقلیدس کے دعوے یاد کر چلو رفتہ رفتہ خیال پر چڑھ جائیگا کہ فلاں مقالے کی فلاں شکل کا کیا دعوے ہے۔ دوسرا مقالہ اگر تم چھوڑ دوگے بھول جاوے گا۔ اور اب اوقلیدس کو بمدد کتاب سمجھنا چاہیے جب دو مقالے اس طور پر سمجھ لوگے اتنی استعداد ہو جائیگی کہ باقی کتاب خود نکال لوگے اوقلیدس کے نئے دعوے بہت ضرور رہیں ہمیشہ امتحان میں کوئی نہ کوئی نیا دعوی ضرور ہوتا ہے۔

اس کو پیش نظر رکھو کہ تم کو اسی سال دوسری کلاس میں ترقی کر کے جانا ہے۔ اور امتحان سالانہ وہیں دینا ہے پس وہاں کا کورس ابھی سے رفتہ رفتہ اپنے بس میں لانا چاہیے تم مجھ سے دفتاً فوقتاً ہر بات اور ہر مسئلہ پوچھتے رہو۔ جہاں تک ممکن ہوگا میں یہیں سے تمکو سمجھا دونگا۔

بشیر۔ اگر تم علی گڈھ جاتے تو تم کو شاید بڑی وحشت ہوتی لیکن اگر معلوم ہو کہ تم دہلی میں فائدہ علمی حاصل نہیں کر سکتے تو پھر دیکھا جائیگا اب تمکو اپنا انتظام خود کرنا پڑیگا اس کو سمجھ لو کہ لوگوں پر ہمارے حقوق کچھ نہیں اور ایسے نفوس قدسی جو دوسروں کو بے وجہ منفعت پہنچائیں کم ہیں پس اگر کوئی بے اعتنائی کرے تو افسردہ خاطر نہ ہونا چاہیے خوشآمد اور ملنساری سے اپنا کام نکالنا ہوگا تمہارے پاس گرامر ہے اس کو یاد کر چلو غرض وقت سے جہانتک ممکن ہے۔ فائدہ اٹھاؤ اپنے حالات جزو کل سے ہمیشہ مطلع رکھو والدعا ۵ جنوری ۱۸۷۷ء مقام تحصیل نگرا۔

لے ضلع غازی پور میں ریل کا مشہور اسٹیشن ہے گھوڑوں کی خرید فروخت کا بڑا بھاری میلہ لگتا ہے ؎ مولوی بشیر الدین احمد کے پاس اپنے والد کے بہت خطوط ہیں جن میں علمی مباحث ہیں یہ تمام خطوط بڑی قدر کی چیز ہیں مگر چونکہ ہر شخص ان سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا تھا میں نے ایسے خطوط سب نکال ڈالے صرف نمونہ کے طور پر آسان آسان خط رہنے دیئے ؎ قواعد زبان یعنی صرف ونحو۔

## خط ۲

جس وقت سے میں آیا تھا تمہارا اسباب جمع کرنے کی فکر میں تھا چنانچہ اس وقت اسباب صندوق میں بند کر کے اوپر سے ٹاٹ مڑھکر بکسر روانہ کرتا ہوں وہاں سے ریل پر روانہ ہو جائیگا۔ اس ایک صندوق میں اتنی کتابیں ہیں کہ اگر آدمی نظر تحقیق سے ان پر عبور حاصل کرلے تو عالم ہو جائے مگر رکھ چھوڑے کو تو کتاب اور پتھر برابر ہے۔ کَمَثَلِ الْحِمَارِ یَحْمِلُ اَسْفَارًا
ع چارپائے بروکتابے چند۔

مقدم جماعۃ کی پڑھائی ہے اُس کے یاد کرنے سے جو وقت بچے اُس میں دوسرا کام کرنا چاہیئے اسقدر بوجھ اپنے اوپر مت بڑھاؤ کہ جماعۃ میں پرے رہو کیوں کہ ہم سبقوں میں پیچھے رہنا بڑی بے غیرتی کی بات ہے بڑا انتظام اس کا ہے کہ کسیطرح انگریزی بول چال اور عبارۃ انگریزی کے لکھنے میں یعنی انگریزی کمپوزیشن میں ترقی ہو سوا امید ہے کہ اس کے لیئے تم نے تدبیر مناسب کرلی ہوگی اگر وقت کو انتظام سے صرف کرو اور معمول باندھکر ہر کام وقت پر کرتے رہو تو بافراغۃ جماعۃ کی پڑھائی بھی بخوبی یاد کرلوگے اور پھر بھی اتنا وقت بچے گا کہ اُس میں انگریزی کو بڑھاؤ۔ عربی پڑھو اور اونچی کلاس میں جانے کا حوصلہ کرو تبریزی کی شرح یعنی کلّی میرے نزدیک فائدہ مند چیز ہے۔ خرید کر لینا بشرطے کہ ہر سبق کی شرح دیکھو اور سمجھو میں تمکو عام اجازت دیتا ہوں کہ تحصیل علم و استعداد کے لیئے صرف زر میں مطلق تامل مت کرو میں اُس خرچ کو خوشی سے ادا کروں گا صفائی سے رہو مگر زینۃ جو تمہید بدوضعی و آوارگی ہے جبردار مت اختیار کرو شاید تمکو جنے کی ضرورۃ پڑے اس واسطے کہ کالج کی

---

ا ہ لفظی معنی اتنا مراد یہ ہے کہ نظر تحقیق سے دیکھے ۲ ہ جیسے گدھے کا حال جس پر کتابیں لدی ہوں ۳ ہ تبریزی صاحب کا مجموعہ منتخبات ۴ ہ کی کے نحوی معنی ہیں کنجی۔ مجازاً شرح معلقات کو کہتے ہیں ۵ ہ مولوی نذیر احمد صاحب نے بیٹے کو بہ بڑی عمدہ نصیحۃ کی ہے اور جو لوگ تربیۃ اولاد کے ذمہ دار ہیں اُن کو اس پر خاص توجہ کرنی چاہیئے مولوی نذیر احمد صاحب زینۃ کو تمہید بدوضعی و آوارگی ٹھیراتے ہیں اور یہ بالکل صحیح ہے جس لڑکے کو بنانے سنوارنے کا شوق ہو اس کے حالات کے تفتیش کرنے کی ضرورۃ نہیں مطلق زینۃ اُسکی بدوضعی کا ثبوت کافی ہے۔ وضعدار شریف لڑکوں کو بال نہیں رکھنے دیتے اور اُن کے لباس میں بھی اس بات کا خیال رکھتے ہیں کہ خود بینی کا محرک نہ ہو۔

وردی کم، عمامہ چغہ پر تو جاڑے اور گرمی کے بنوا لینا مگر ڈھیلے عربی جبے میں پہنتا ہوں اس گئی
گزرے وقت میں بھی دہلی میں سب کچھ ہے۔ خدا شوق اور طلب صادق دے یہ ایک مشہور
بات ہے کہ آدمی جس شہر میں رہے وہاں کے طبیب اور کوتوال سے دوستی پیدا کرے۔ تم بھی
اس بات کا خیال رکھو ۹ جنوری ۱۸۶۷ء مطابق عید الضحی مقام تحصیل سکندر پور۔

## خط ۳۴

نور چشما مد عمرہ[1] و رزقہ اللہ شوقاً کاملاً لتحصیل العلوم

خدا کا شکر ہے میں اچھا ہوں۔ وہی وحشت تنہائی وہی دل پر واشتگی۔ تمہاری چٹھی رنڈ صاحب
پاس پہنچی میں نے دیکھی نہیں مگر صاحب سے سنی صاحب نے پھر میری بدلی کی رپورٹ کی ہے۔
مجھ سے پوچھا تھا کہ تجھ کو کیا منظور ہے میں نے جواب دیا بندوبست سے ملول[2] اضلاع
شرقی سے متنفر۔ خزانے سے ہار[3] صاحب نے دو برس کی رخصت لی اُن کی بہن
مارچ میں جائینگی اور وہ خود جولائی یا اگست میں۔ غالب ہے کہ اس سے پہلے میری بدلی
ہو جائیگی جہاں کہیں فی علم اللہ[4] میرے حق میں اصلح[5] ہو خداوند تعالیٰ اُس کے اسباب مہیا
کرے میں نے علیگڈھ کا تذکرہ کیا ہے۔ زاں بعد آگرہ کا بدلی کی وجہ سے صاحب نے
مجھ سے کہا کہ رخصت کا لینا ملتوی رکھو اگر علیگڈھ مثلاً جانا ہو تو رخصت کی خواہش عبث ہے۔
تم نے صرف نحو فارسی میں پڑھا کہ زبان فارسی میں فرق نہیں تو گذارش نہیں گذارش چاہیئے نئی
مناجات تو ادھر کوئی کہی نہیں وہی ایک پرانی مناجات ہے جس کی نقل تمہارے پاس بھی
ہے اُسی کو پورا کر دیا ہے اور وہ اب یوں ہے۔

# اشعار مناجات

یہ تمنا ہے رب اکرم سے
غسل میت ہو میرا زمزم سے

---

[1] اس کی عمر دراز ہو اور خدا اس کو تحصیل علم کے لئے پورا شوق روزی کرے ضمیر غائب مراد مخاطب
[2] اکتایا ہوا [3] گریزاں [4] بہ دانست خدا [5] زیادہ مصلحت مفید تر [6] مکہ معظمہ کا مشہور کنواں جس کا
پانی حاجی لوگ بطور تبرک زنزمیوں میں بھر کر لاتے ہیں۔

بھی ٹھنڈک ہو میرے سینے میں
خاک ہو جاؤں میں مدینے میں

جا کے ہم سایۂ رسول خدائے
زندگی ہو میری جو موت آجائے

اور کچھ چارہ گناہ نہیں
آپ کے در سوا پناہ نہیں

آپ سے گر نہ التجا لاؤں
پھر کدھر جاؤں اور کہاں جاؤں

یہی ماوی ہے اور یہی مامن
میرے دو ہاتھ آپ کا دامن

کون پرساں ہے مجھ سے ناکس کا
کس کو طوفاں میں پاس ہے خس کا

اور جس بھی خسیس ناقابل
بے ہنر ہیچ کارہ لا طائل

عار آبائے اویس ہوں میں
داغ پیشانی زمیں ہوں میں

کیا کروں ایسے قلب فاسد کو
کون لیگا متاع کاسد کو

دل ہی یا معصیتہ کا پشتارہ
ایک پونجی ہے وہ بھی ناکارہ

گر تری مہر کی نظر ہو جائے
یہ خزف روکش گہر ہو جائے

تم اگر چشم لطف وا کر دو
مس کو چاہو تو کیمیا کر دو

حق نے بخشی ہے تم کو وہ تاثیر
خاک چھو جائے تم سے ہو اکسیر

آہن تیرہ وہ جلا پا جائے
آفتاب اُس کے سامنے شرمائے

تم بچا لو عذاب آتش سے
سخت عاجز ہوں نفس سرکش سے

بد بلا ہے یہ نفس امارہ
اس نے مجھکو ہلاک کر مارا

یا رسولَ الالٰہ خُذ بیدی
مالِعجزی سواک مستندی

یا مَن اُشکلت مصیبتہٗ
وَاَحاطت بہٖ خطیئتہٗ

کیا کہوں کچھ کہا نہیں جاتا
اور چپ بھی رہا نہیں جاتا

کب تلک حُبّ جاہ و مال و منال
کب تلک پلئے بست اہل و عیال

---

ے ذلیل و حقیر ۔ ے بے سود ے کھوٹی پونجی ۔ ے پونچھ ۔ ے مقابل ۔ ے جس دل سے وسوسے پیدا ہوتے ہیں اور بدی کا محرک ہوتا ہے ۔ ے اے خدا کے نبی میری دستگیری کر کہ میری ناتوانی ۔ بے بدری کے سبب کوئی تیرے سوا میرا تکیہ گاہ نہیں ہائے وہ جس کی مصیبتہ کٹھن ہو اور جس کو گناہوں نے گھیر لیا ہو۔

میں سدا فکر میں ہوں ان سب کے[1] — اور یہ سب اپنے اپنے مطلب کے

دیں پہ رکھتا انھیں مقدم ہوں — میں ہوں یا ہیزم جہنم ہوں

ہو اسی طرح گر حیات تمام — اے بدا آخرا اے بدا انجام

از برائے خدا رسول جلیل — مجھ پہ طاری ہو حالت تبتیل[2]

رخ دل ہر طرف سے موڑوں میں — رشتہ الفت کا سب سے توڑوں میں

اپنی ہستی سے میں گزر جاؤں — یعنی مرنے سے پہلے مر جاؤں[3]

تری خدمت میں شافع امت — عرض حاجت کی کچھ نہیں حاجت ق

قرب میں چاہتا ہوں حضرت کا — میں نہیں خواستگار جنت کا

حور و غلماں مجھے نہیں درکار — آرزو مند اُن کے ہوں ابرار

میں کہاں اور کہاں ہوائے[4] بہشت — ناز کے زیبدم بہ طلعت زشت

میں نے بھر پائے سارے حور و قصور — اتنا کہ دیجئے معاف قصور

تم کو سب اختیار حاصل ہے — آپ کو سہل مجھ کو مشکل ہے

میں ہوں مسموم[5] آپ ہیں تریاق[6] — قابلیت نہ کوئی استحقاق ق

ہاں مگر مجھ غریب پر یا شاہ — رحم فرمائیے حسبۃً للہ[7]

رحم کیجیے کہ آپ رحمت[8] ہیں — آپ پشت و پناہ امت ہیں

گو برا ہوں بُرے سے بدتر ہوں — آپ کا اُمتی مقرر ہوں

نیک بندے بھی کُل نہیں ہوتے — خار ہم دوش گل نہیں ہوتے

مجھ کو کامل وثوق ہے تم پر — تم سے حق نے کہا ہے لا تنہر[9]

---

۱ یعنی اہل و عیال کے ۲ انابت الی اللہ یعنی ہر طرف سے دل کا ملول ہو کر ایک خدا کی لو لگی رہنا ۳ اشارہ ہے مقام موتوا قبل ان تموتوا کیطرف ۴ آرزو ۵ زہر خوردہ ۶ زہر کا توڑ ۷ برائے خدا ۸ اشارہ ہے یہ قرآن کی طرف وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین یعنی ہم نے تمکو صرف اس غرض سے بھیجا کہ اہل جہان پر رحمت ہو ۹ آیتہ کا ٹکڑا ہے پوری آیتہ یوں ہے واما السائل فلا تنہر یعنے سوال کرنے والے کو جھڑک مت۔ یعنی سائل کی دل جوئی لازم ہے نہ زجر و توبیخ۔

رحمت[1] حیلہ جو کی ہیں گھاتیں ۔ ہم سمجھتے ہیں پھیر کی باتیں

یہ بھی تھی ایک طرح کی بے صبری[2] ق ورنہ میں ہوں عقیدۃً جبری[3]

دیجئے[4] کچھ اختیار تھوڑا سا ۔ کیا یہ اٹکا دیا ہے روڑا سا

جب[5] کہ دل ہی نہیں ہے قابو کا ۔ لگے اس اختیار کو لوکا

عقل سے کر کے میرا منہ کالا ۔ کس مصیبت میں مجھ کو لا ڈالا

جانتے تھے کہ ہوں ظلوم و جہول[6] ۔ پھر امانت[7] کا سونپنا معقول

پاس[8] کھجلی نے ناخن حکاک ۔ کر لیا سر کھجا کھجا کاواک

ملال ہو نہ کچھ شکایت ہے ۔ اپنے حالات کی حکایت ہے

میں سے کہاں کو جا نکلا ۔ توبہ توبہ یہ منہ سے کیا نکلا

نفس کی یہ بھی ایک خدیعۃ[9] ہے ق خارج از شیوۂ شریعت ہے

ڈھونڈھنا اپنے واسطے حیلے ۔ دوڑنا کوئی میرے منہ کیلیے

وہ عمل ہے کہ ایک تو چوری ۔ اور پھر اس کے ساتھ سرزوری

گرچہ بندہ ہے سخت بے چارہ ۔ نہیں بے اعتراف[10] کے چارہ

اس کے الطاف بے نہایت ہیں ۔ ہم ہی سرکش بہ حد غایت ہیں

آپ کی شرع میں نے توڑی ہے ۔ جو سزا دیجیے سو تھوڑی ہے

میری عادت ہے ناسزا کردن ۔ شوق سے مجھ کو ماریے گردن

---

[1] یعنی خدا کی رحمت جو بندوں کی بخشایش کے لیے بہانہ ڈھونڈھتی رہتی ہے اسکی گھاتیں ہیں کہ آپ کو رحمۃ للعالمین بنایا اور پھر آپ ہی سے فرمایا کہ سائل کو جھڑکیے مت اس کے یہ معنی کہ خدا نے سب بندوں کو مغفرۃ کا امیدوار کیا [2] یعنی میں جو اس قدر اپنی بے قراری ظاہر کی یہ ایک بے صبری کی بات تھی کیونکہ میرا عقیدہ یہ ہے کہ انسان مجبور ہے اور ہوتا وہی ہے جو خدا کو منظور ہے [3] جبری ایک فرقہ ہے جو قائل ہے کہ انسان مجبور محض ہے۔ مذہب سنتہ وجماعۃ بین الجبر والقدر ہے [4] یعنی آدمی کو پورا نہیں بلکہ تھوڑا سا اختیار دیکر یہ کیا چلتی گاڑی میں روڑا سا اٹکا دیا ہے۔ [5] یعنی جب دل پر اختیار نہو تو ایسے اختیار کو لیکر کیا آگ لگانی ہے [6] اشارہ ہے آیۃ انا عرضنا الامانۃ کی طرف جس میں حمل امانۃ پر انسان کو ظلوم وجہول کا خطاب عطا ہوا ہے [7] امانۃ سے مراد عقل ہے جو نیک و بد میں امتیاز کرتی ہے اور اس وجہ سے انسان مکلف ہوا [8] یعنے کھجلی کو ناخن دیئے اس نے کھجا کھجا کر سر میں گڑھے ڈال دیئے تو اس کا کیا قصور کیونکہ اس کو کھجلی نے کھجانے پر مجبور کیا [9] فریب [10] اقرار

کیا کہوں بار بار کیا کہنا
مجھ کو اعمال سے نہیں لہنا[1]

جملہ سامان یاس و غم کا ہے
صرف اک آسرا کرم کا ہے

یہ ضلالۃ ہی یا ہدایۃ ہے[2]
بے سبب تکیہ بر عنایۃ ہے[3]

ہو نہ ہو اس طرح کی ستاری[4]
ہے تباشیر صبح[5] غفاری

صرف اتنا ہی عرض کرتا ہوں
زیادہ ابرام[6] سے بھی ڈرتا ہوں

مخلصی بخشئے خرابی سے
کہیں کہ دیجئے شتابی سے

ہم نے کی سب معاف بے ادبی
سبقت[8] رحمتی علی غضبی۔

## خط ۴

اسی وقت تمہارا خط مقام سکندرپور[9] خاص میں پہنچا۔ اس میں شک نہیں کہ ابھی تمہارا دل نہیں لگتا ہوگا اور فی الواقع مدرسے کے انتظام کو کوئی شائق[10] آدمی کبھی پسند نہیں کر سکتا لیکن میں نے تم سے بار بار کہا ہے اور پھر کہتا ہوں کہ تم مدرسے میں صرف اسی واسطے داخل ہوئے کہ انگریزی زبان میں ترقی کرو۔ اگر تم مدرسے کی پڑھائی پر بس کرو گے تو بالکل وقت ضائع جائے گا تم باہر اپنا انتظام کرلو۔ اپنے سے بہتر ماسٹر سے یا طالب العلم اس سے مدد لو برخوردار منتہ[11] اور خوش آمد سے دنیا کا کام چلتا ہے اب تم کو معلوم ہوگا کہ دنیا میں بہت تھوڑے آدمی ہیں جن کو تم اپنا دلی خیرخواہ کہہ سکو۔ جو بے انتظامی علی گڈھ کالج میں ہے وہی اور ویسی ہی دنیا کے سب کالجوں میں ہے اور میں جانتا ہوں کہ علیگڈہ کالج بھی اس سے صاف نہیں ہوگا۔ پڑھائی کم تعطیلیں زیادہ۔ استاد نامہربان ہم سبق[12] شیطان

---

[1] یعنی اعمال سے فائدہ اٹھانا میری قسمت میں نہیں [2] یعنی ضلالۃ یا ہدایۃ ہو چکا ہے سو ہو [3] بے سبب مجھکو عنایت پر بھروسہ ہے [4] مطلب یہ کہ اسطرح کی پردہ پوشی کہ بندے گناہ کرتے ہیں اور ان کا پردہ فاش نہیں ہوتا خواہی نخواہی صبح مغفرۃ کے طلوع کے آثار ہیں اور انجام کا مغفرۃ ہے [5] سپیدۂ صبح۔ اول سحر [6] لگ لپٹ نکالنا [7] اس کا مقولہ آخر کا شعر ہے۔ [8] میری رحمت میرے غضب پر سبقت لے گئی یہ ایک قول مشہور ہے خدا کی و سبقت الرحمتی [illegible] بیان ان میں اسی کی بنیاد ہے [9] ضلع اعظم گڈھ میں ایک مشہور قصبہ ہے [10] لغۃً شائق اس کو کہتے ہیں جس کا کسی کو شوق ہو [illegible] شوق والوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے یہاں علم کا شائق مراد ہے [11] منت اور خوشامد [illegible] وقت [illegible] جلسے میں [13] [illegible]

تم نے مجکو ابھی تک اطلاع نہیں کہ تم نے کس سے جدید اور مفید تعارف پیدا کیا اور اپنے رات دن کے اوقات کا کیا انتظام قرار دیا۔ باہر کی تحصیل جاری کرو کہ تمہارا دل لگے ایک فن کا بیکار رہنا طالب علم کے حق میں زہر ہے پھر دل کچھ ایسا اُچاٹ ہو جاتا ہے کہ مہینوں طبیعت قابو میں نہیں آتی سیر بازار اور تماشائے عجائب خانہ وغیرہ کو اپنے اوپر حرام قطعی کرو ورنہ تمکو آخر کار بہت افسوس کرنا پڑیگا میں امید کرتا ہوں کہ اس خط کے پہنچنے تک تمہارا صندوق بھی پہنچ جائیگا اور جب تمہارا سب سامان درست ہو جائیگا اور باہر کے سبق مقرر کر لوگے اور وقت بٹ جائیگا تو کوئی وجہ گھبرانے کی نہ ہوگی

میں جائز نہیں رکھتا کہ تم پرنس آف ویلز[1] کے دیکھنے کو لوگوں کے ہجوم میں گھسو ہم غریب آدمیوں کو شاہزادوں سے کیا نسبت اور ہمیشہ دیکھا ہے کہ لوگ دور سے دیکھکر اکثر کسی صاحب کو شاہزادہ فرض کر کے خوش ہو لیتے ہیں اور بالفرض اگر واقعی شاہزادے کو بھی دیکھا تو اس سے فائدہ ؟

میرا حال یہ ہے ایک لحظہ طبیعت نہیں لگتی لکھنے پڑھنے کو جی نہیں چاہتا اکیلا اُداس بیٹھا رہتا ہوں اور حیرت میں ہوں کہ اس طرح کی زندگی کیونکر اور کب تک بسر ہوگی خدا کے لیئے میرے اس حال پر رحم کرو یعنی جس غرض سے میں نے اس مصیبت کو اپنے اوپر گوارا کیا ہے اس مطلب کو فوت مت کرو پڑھو اور محنت کرو اور دنیا میں نام ونمود پیدا کرو

۱۱ جنوری ۱۸۷۶ء سہ شنبہ

## خط ۵

تھیکر سپنک[2] اینڈ کو کی چٹھی جو میں نے تمہارے پاس بھیج دی تھی اُسکو نکال کر دیکھو اور محاورات کو یاد رکھو۔ مجھ کو جیسی کچھ ٹوٹی پھوٹی انگریزی آتی ہے اسی تدبیر سے آئی ہے اخبار اور چٹھی اور کتاب میں جو مضمون دیکھتا اُس کے محاورات اور طرز ادا کو خیال کر لیتا اور یہی عمدہ تدبیر زبان دانی کی ہے۔ زبان کا جاننا اس پر موقوف ہے۔ کہ اہل زبان کی تحریر و تقریر کی۔

[1] شہزادہ ولی عہد بہادر انگلستان [2] کلکتے کی تھیکر کمپنی جس کی کتابوں کی ایک عالیشان کوٹھی ہے۔ انگریزی فارسی عربی ہندی۔ بنگالی تعلیمی غیر تعلیمی سب طرح کی کتابیں رہتی ہیں۔

تعلیم کیجائے یہی حال ہر زبان کا ہی کچھ انگریزی پر موقوف نہیں لیکن انگریزی کے واسطے یہ اس قدر سہولت ہی کہ اُس کے اہل زبان یعنی انگریز ہم کلامی کے لیئے مل سکتے ہیں بہ خلاف عرب وعجم کے۔

تم مجکو انگریزی میں خط لکھا کرو مگر بالالتزام اُس میں کسی سے اصلاح لے کر بھیجا کرو کوئی خاص بات راز کی ہو تو اسکو البتہ عبارۃ اصلاحی سے خارج رکھو میں نے تم سے یہ بھی کہا تھا کہ عربی عبارۃ کی شرح بھی کبھی کبھی لکھہ بھیجا کرو تاکہ مجھ کو معلوم ہو کہ تم کچھ کرتے ہو مجھ کو امید ہی کہ تم نے منطق کے لیئے انتظام مناسب کرلیا ہوگا۔ بشیر۔ یہ بات میں تمہارے ذہن نشین کرنا چاہتا ہوں کہ جس مشغلے میں تم ہو یعنی طلب علم وہ ایک بہت بڑا مشکل کام اور اور یوماً فیوماً مشکل ہوتا جاتا ہی اس مشغلے میں کامیابی حاصل کرنے کی یہی ایک تدبیر ہی کہ آدمی صبر و استقلال کے ساتھ متوکلاً علی اللہ محنت[2] کا سلسلہ جاری رکھے یادداشت ایک شرط ضروری ہی ........ جس سے گرامر پڑھا کرتے تھے فیل[1] ہو گیا۔ تم کو معلوم ہی کہ وہ کیسی اچھی استعداد کا آدمی تھا اور کتنا محنتی اور جفاکش اور کس قدر شوق رکھتا تھا۔ جب ایسے آدمی کا یہ حال ہو تو وائے بر حال اُن کے جو بے پروائی سے پڑھیں اور جو پڑھیں اُسکو بھلا دیں میں نے سنا ہی کہ اُس پر ناکامی کا اسقدر سخت صدمہ ہوا کہ وہ بہت بیمار رہی۔ اُس سے ثابت ہی کہ وہ بڑا غیور ہی اور ایک مرتبہ پھر[5] اپیر ہوگا۔ بشیر۔ اگر تم کو مدرسے آنے جانے میں تکلیف ہوتی ہو صاف کہدو۔ میں تمہارے واسطے سواری کا انتظام کردوں بشیر قسم ہی خدا کی مجھ کو تمہاری آسائش جائز میں روپیہ خرچ کرنا ہرگز بار نہیں۔ تم مجھ پہ جیسی سخت فرمائش چاہو کر دیکھو ان شاء اللہ میں اس کو فی الفور بجا لاؤں گا اس کے عوض تم میری صرف ایک فرمایش پوری کردو وہ یہ کہ پڑھو اور لیاقت پیدا کرو خدا تم پر دین دنیا کی برکاتیں متکاثرات نازل کرے میں تمکو بار بار لکھہ چکا ہوں کہ ہر زبان کی صرف نحو بڑی ہی در مفید چیز ہی اس پر زیادہ توجہ کرو حساب کی کتاب جو تم پڑھتے ہو اُسکی عبارت بھی سبقاً سبقاً

---

[1] روز بروز[2] خدا پر بھروسہ کرکے[3] امتحان میں گر گیا۔ ناکام رہا[4] غیرۃ مند[5] مجلس امتحان میں حاضر ہوگا[6] بہت زیادہ برکتیں۔

پڑھنی چاہیئے تم اعمال مشق کرتے ہو اور مطالب کتاب سے مطلق بے خبر ۱۷ فروری ۱۸۷۶ء

## خط ۶

ہر انگریزی تلفظ کی تصحیح پر تمکو خود توجہ ہوگی اور اس میں شک نہیں کہ جس قدر تم نے مجھ سے پڑھا ہے وہ قابل اطمینان نہیں لیکن تم ہی نے مجھ سے یہ بھی کہا ہے۔ کہ تلفظ میں چنداں اختلافات نہیں نکلتے تاہم جب تک سبق ہو یا جب تک تمہارے ماسٹر گفت وگو کریں اُن کے الفاظ کو کامل غور کے ساتھ سنتے رہو اور خوب خیال رکھو کہ کس لفظ کو کیونکر ادا کیا۔

انگریزی میں ایکسنٹ[1] بھی ایک بڑی ضروری چیز ہے جس کی طرف ابھی تک تم نے مطلق توجہ نہیں کی اس کے معنی ہیں زور دینا دباؤ ڈالنا مثلاً لبرلیٹی ایک لفظ ہے اس میں آر پر زور ہے اُسی کو پکار کر اور مخاطب کو سنا کر اور زور دیکر بولنا ہوتا ہے اسی طرح کُل الفاظ مرکب میں کسی حرف پر ایکسینٹ ضرور ہوتا ہے۔

مخارج حروف میں شاید چنداں دشواری نہیں۔ صرف۔ سی۔ ٹی۔ ایس۔ آر۔ چار۔ حروف قابل لحاظ ہیں۔ سی جب کاف کی آواز دیتی ہے تو اُس میں ہائے ہوز کا اشمام کرتے ہیں یعنی اس طرح بولتے ہیں کہ ۃ کی بو پائی جائے کنٹری کو کہتے ہیں۔ کھنٹری لیکن وہ ۃ محض خفیف ہوتی ہے اگر صاف ۃ لگائی جائے تو غلط یاد رکھو کہ اور سی میں فقط اسی اشمام کا فرق ہے۔ کے میں ۃ کا اشمام ناروا ہے ٹی کا حال اشمام ہائے ہوز میں سی کا سا ہے۔ ٹائم کو ٹھائم بولیں گے مگر وہی ہائے خفیفہ لگا کر۔ اس یا تو کبھی کھلی زکی طرح بولا جاتا ہے وہ جیسے بوائز اور کبھی سں لیکن انگریز سں کو اس طرح نکالتے ہیں کہ شں کی بو پائی جائے بلکہ وہ اِس جوز بولا جاتا ہے وہ بھی اس اشمام شں سے خالی نہیں ہوتا افسوس کہ اس بات کو تحریر میں ادا نہیں کر سکتا لیکن میں نے انگریزوں کو سنا ہے کہ سٹم کو صاف س سے نہیں بولتے۔

---

[1] شیخ عبدالرحیم ومری نے فرہنگ دبستان میں اسکو ضرب سے بتعبیر کیا ہے جو دو سخا سے ملک سے وقت ۵ ٹکے سے بعض۔

بلکہ تس ملا دیتے ہیں تم بہ طور خود اس پر لحاظ کرلو آر کا عجب حال ہی۔ وہ شروع میں ڈبلیو کے قریب ہی۔ ایک مرتبہ انگریزی اخبار میں پرنس آف ویلز کی نسبتہ لکھا تھا کہ لفظ ائل[1] کلی زبان سے دائل نکلتا ہی ——— جو آر بیچ میں یا اخیر میں ہو تو صرف ایک حرکتہ ظاہر کیجاتی اور بس مثلاً فرسٹ[2] کو انگریز فرسٹ نہیں کہتے بلکہ پورے منہ سے فسٹ۔ ہاں اشمام ہائے ہوز میں پی اور کیو کو بھی شامل کرنا چاہیے برعکس[3] کو انگریز پھر نس کہینگے اور کوآرل[4] کو کھولرل ڈی کو فصیح انگریز سختی کے ساتھ ادا نہیں کرتے بلکہ دَ کے قریب قریب رکھتے ہیں اور شاید اسمیں بھی ہائے ہوز کا اشمام کرتے ہوں اس وجہ سے دال کے قریب معلوم ہوتی ہی ٹی راج ایک عجیب حرف ہی۔ وہ دا در ز کے بین بین ہی۔ وی میں جو ضغطہ ہی اُس پر لحاظ رکھو اسکو ہونٹ اور دانت کی مدد سے ادا کرتے ہیں ہندوستانی ڈبلیو اور وی میں کچھ فرق نہیں کرتے یہ فاحش غلطی ہی۔ اس کو خوب توجہ سے پڑھکر سمجھنا اور میں سمجھتا ہوں کہ اگر تم چاہو تو مجھ سے بہ ذریعہ تحریر کسی قدر فائدہ حاصل کر سکتے ہو تمہارے خطوط جنمیں علمی مطالب ہوں ہیں بہت خوشی سے پڑھوں گا۔

آج مجھ سے پھر کوئی تذکرہ کرتا تھا مشن[5] اسکول اعظم گڑھ سے شاید کلہم دو لڑکے امتحان انٹرنس دینے گئے تھے لٹریچر میں سب اچھے تھے اس واسطے کہ پادری صاحب نے اُسی پر زور دیا تھا مگر سائنس یعنی علوم ریاضی ہندوستانی ماسٹروں کو سپرد تھے اُسی میں وغیرہ برے نکلے اور ناکام رہے اس میں شک نہیں کہ اگرچہ انسان کی طبیعتہ خاص فن سے زیادہ مناسبتہ رکھتی ہیں لیکن امتحان پاس کرنے کو ضروری ہی کہ جسقدر چیزیں مشروط ہیں سب میں جواب شائی[6] دیا جائے بشیر۔ تم ابھی سے ہر چیز پر توجہ رکھو اگرچہ کوئی خاص چیز خلاف طبیعتہ ہو لیکن امتحان کی ضرورتہ سے چارونا چار سب چیزوں کو دیکھنا چاہیے اس واسطے کہ جب نمبر ہر سبجکٹ میں ایک حد معین تک پہنچتا ہی تب آدمی پاس ہوتا ہی۔

والدعا۔ ۱۸ فروری ۱۸۷۶ء

---

[1] شاہانہ [2] اول [3] شہزادہ [4] جھگڑا [5] پادریوں کا مدرسہ [6] امتحان میں کامل عیار نکلنا مضمون۔

## خط ۷

تلفظ کے اعتبار سے تو تمہاری انگریزی اُسی وقت صحیح و مستند ہوتی کہ تم کو چھ برس کی عمر سے مدرسہ میں انگریزی شروع کرائی گئی ہوتی مشہور بات ہے اور ٹھیک بھی ہے۔ کہ بڑے ہوکر زبان موٹی ہو جاتی ہے اور آسانی کے ساتھ مخارج حروف پر نہیں ٹوٹتی۔ غرض تصحیح تلفظ انگریزی متقاضی تھی کہ تم کو شروع سے مدرسے میں داخل کیا جاتا مگر وہ وقت تھا تمہارے کیرکٹر (چال چلن) کے فارمیشن بننے کا یعنی تمہارے دل میں آیندہ کے چال چلن کی بنیاد دوہری جا رہی تھی اور بچوں کی زندگی میں بھی وقت زیادہ نگرانی چاہتا ہے اور یہی ضروری نہایت ضروری چیز ہے جس سے مدارس میں بالکل غفلت کیجاتی ہے میں نے تم کو اپنے پاس رکھ کر تمہاری انگریزی کو بگڑنے دیا مگر فی زعمی[۱] تمہارے کیرکٹر کو سنبھالا۔ اگر مجھ کو اپنی انگریزی پر وثوق[۲] ہوتا ہی تو میں تم کو تمام عمر کسی مدرسے کی صورت تک بھی نہ دیکھنے دیتا پر کیا کروں میں انگریزی کا کلاونت[۳] نہیں ہوں عطائی ہوں اور بس کہ ہنوز نو عمری ہے۔ اور کیرکٹر راسخ[۵] نہیں ہے تمہارے چال چلن کی طرف سے ہمیشہ خائف ہوں۔ اگر تم نے اُسکو بگڑنے دیا جس کے محافل[۶] اور لٹکانے[۷] مدرسے میں بہ کثرت ہیں تو یاد رکھو انگریزی سیکھنا کیا اگر خدانخواستہ انگریز بھی ہو جاؤ تو دنیا میں کام یابی نہیں ہوگی نہیں ہوگی۔

## خط ۸

تمہارے خط نے جو بعد الاصلاح ملفوف ہے مجھ کو سخت رنج پہونچایا۔ میں نے تم کو انگریزی کی طمع سے جدا کیا سو میں دیکھتا ہوں کہ انگریزی۔ عربی دونوں جانا چاہتی ہیں عربی تو یقیناً جا چکی۔ رہی انگریزی سو میں پاتا ہوں کہ ایسی مکروہ غلطیاں تمہاری چھٹی میں ہیں کہ تنزل استعداد اُس سے ظاہر ہے۔ تمہاری انگریزی اب ایسی ہونی چاہیے کہ میں اس میں کوئی غلطی گرفت نہ کرسکوں اس واسطے کہ میں انگریزی داں نہیں ہوں

---

۱ اپنے پندار میں ۲ اعتماد ۳ جو لوگ علم موسیقی کو اصول کے مطابق سیکھتے ہیں کلاونت کہلاتے ہیں یعنی پکا مستند با قاعدہ راگ گانیوالے اور عطائی نقال ہے جیسے سنائی کو کی ۔ اُڑائی اور اتا پتنے لگے ۵ ٹھیرا ہوا جا ہوا مستحکم ۶ محل اجتماع ۷ محل طعن۔

